سے استفادہ کے شائق ہیں۔

مولانا معراج القادری صاحب :۔ ابھی ہمارے مفتی صاحب نے فرمایا کہ یہ صورت قرض کی ہے اور ہمارے دلیلوں کے متعلق یہ ارشاد فرمایا کہ اس کا یہ حکم ہے کہ شرط کے فاسد ہونے سے یا حکم کے نہ پائے جانے کی وجہ سے اس شئے کا وجود ہونا یا نہ ہونا اس پر منحصر نہیں ہوتا یعنی جب تک وہ فاسد ہے یا حکم وہاں نہیں پایا گیا تو وہ شئے موجود نہیں ہے آپ نے یہ فرمایا لیکن میں یہ عرض کروں گا کہ اپنے مقالے میں شاید آپ نے یا کسی اور صاحب نے ودیعت کی بھی نفی کی ہے کہ بیمہ کمپنی میں جو رقم جمع کیجاتی ہے وہ ودیعت و امانت بھی نہیں ہے کیوں نہیں ہے اس کی دلیل یہ پیش کی گئی کہ ودیعت کا جو حکم ہے یا ودیعت کی جو شرطیں ہیں وہ نہیں پائی جاتیں تو اگر اس دلیل کے اعتبار سے اس کی نفی کی گئی ہے تو اسی دلیل سے ہم وہاں ثابت کردیں گے کہ وہاں قرض کی جو شرطیں ہیں یا قرض کا جو حکم ہے وہ نہیں پایا تو قرض بھی نہیں۔

مفتی نظام الدین صاحب :۔ یہاں پر یہ گفتگو کی گئی ہے کہ قرض کی ماہیت یہ ہے قرض کی حقیقت یہ ہے اور وہ حقیقت وہاں پائی گئی اس لئے اسے قرض قرار دیا گیا۔ اس لئے اعلیحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی یہ فرمایا کہ بہرحال قرض ہے اور امانت کی اگر کسی نے نفی کی ہے تو اس لئے وہ نفی کی ہے کہ وہاں پر امانت کی جو حقیقت ہے وہی نہیں پائی گئی۔ اس لئے نہیں کہ اس کا حکم نہیں پایا گیا اس لئے نہیں کہ اس کی شرط نہیں پائی گئی بلکہ صرف اس لئے کہ اس کی حقیقت نہیں پائی گئی۔

حضرت نائب مفتی اعظم ہند :۔ نہیں نہیں یہ بات نہ کہیے امانت میں جو چیز ہوتی ہے وہ امانت دار کی ملک رہتی ہے اور قرض میں ملک سے نکل جاتی ہے۔

مفتی نظام الدین صاحب :۔ حضرت یہ ارشاد فرمارہے ہیں کہ امانت میں امین کے پاس جو مال جمع کیا جاتا ہے اس مال کا مالک اصل میں مؤتمن ہی ہوا کرتا ہے امین اس کا مالک نہیں ہوا کرتا یہی وجہ ہے کہ امین کے پاس سے اگر وہ ہلاک ہوجائے تو وہ مال امین کا نہیں، بلکہ اصل مالک کا ہلاک ہوتا ہے یہ حکم اسکے اندر ہوتا ہے اور یہاں جب ہم قرض دیدیتے ہیں تو اس مال کی مالک کمپنی ہوتی ہے اور ہم نہیں ہوتے لہذا امانت میں یہ ہوتا ہے اور اس کی حقیقت یہ ہے کہ جو آدمی پیسہ دیتا ہے وہی مالک رہ جاتا ہے جس کو دیا جاتا ہے وہ مالک نہیں ہوتا چونکہ یہ حقیقت یہاں منتفی ہے اسی وجہ سے بیمہ کو ودیعت اور امانت کے خانے میں نہیں لیجایا جاسکتا اور قرض کی حقیقت پائی جارہی ہے اسلئے اس کو قرض قرار دیا جائے گا کیونکہ فیصلہ کا معیار اور مدار حقیقت اور ماہیت پر ہی ہوا کرتا ہے۔

---

